# فہرست

## انتساب

مؤلفین کے ہاں ایک روایت چل پڑی ہے کہ وہ اپنی تحریری کاوش کو اپنے کسی محسن، مدرسہ یا بزرگ ہستی کی طرف منسوب کرتے ہیں .............میں بھی اپنی اس حقیر سی کوشش کو ان علماء کرام کے نام منسوب کرتا ہوں جنہوں نے اپنی قیمتی زندگیاں اسلام کی اشاعت کیلئے وقف کر دیں۔

☆ان مجاہدین کے نام جنہوں نے امریکہ جیسی مُلحد دجّالی قوّتوں کے سامنے سر جھکانے سے انکار کر کے کفر یا اس کے راہ پر چلنے والوں کے تمام زندانوں کو آباد کیا، یا انہوں نے اللہ تعالی کے راستے میں اپنی جانیں قربان کر کے اسلام کے باغ کو سرسبز و شاداب کیا۔

## اور

ان والدین مکرّمین کے نام منسوب کرتا ہوں جنہوں نے اللہ ربُّ العزت کے احکامات کو اپنے حال پر بچانے کیلئے اپنے جگر کے ٹکڑوں کو اللہ تعالی کے راستے میں پیش کر کے خود کو جدائی کی اذیتیں برداشت کی۔

هَــــلْ اَنْــــــتِ اِلّاَ اِصْبَــــعٌ دَمَيْــــتِ
وَ فِـــىْ سَبِيْـــلِ الـــلّٰـــهِ مَـــا لَـــقِيْـــتِ

# تقریظ

## شیخ الحدیث حضرت مولانا سیّد قاسم شاہ صاحب دامت برکاتہم العالیہ

**نحمده ونصلی ونسلم علی رسوله الکریم .** امابعد: قرآن کریم اللہ تعالیٰ کی مقدس کتاب ہے جو فخر الموجودات، سید الکائنات، سیدالانبیاء وخاتم المرسلین حضرت محمد ﷺ پر نازل ہوئی ہے قرآن مجید اللہ رب العزت کا پاکیزہ کلام اور آخری کتاب ہے اللہ تعالیٰ نے اس کتاب کی حفاظت کی ذمہ داری خود لی ہے ''اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَاالذِّکْرَ وَاِنَّا لَهُ لَحَافِظُوْنَ'' الایۃ ۔

دنیا چونکہ دارالاسباب ہے اسباب کے درجہ میں اللہ تعالیٰ نے حسبِ وعدہ الفاظ کی حفاظت 'حفّاظ' سے اور معانی ومطالب کی حفاظت علماءِ مفسرین سے' اعراب وترکیب کی حفاظت علماءِ نُحات سے' صیغہ جات اور تعلیلات کی حفاظت صرفی علماء کرام سے کرائی ہے۔اس طرح ان شاء اللہ، اللہ تعالیٰ کا کلام مقدس تا قیامت ہمہ قسم تغیر وتبدل سے محفوظ رہے گا۔

قرآنی خدمات ایک بڑی سعادت ہے کہ اب تک کتنے خدا کے بندوں نے اس کے خزانے لٹائے ہیں۔صرف تفاسیر کا شمار کرنا بھی بہت مشکل ہے۔اردو خوان طبقے کیلئے چونکہ قرآن مجید کو براہِ راست سمجھنا مشکل ہے اس لئے اللہ تعالیٰ نے کچھ ایسا انتظام فرمایا ہے کہ اہل علم ودانش کی شکل میں قرآن فہمی کی راہ کو آسان بنانے کیلئے ہر دور میں اس مخصوص طبقے سے کام لیا ہے اس کیلئے انہوں نے قرآن مجید کے تراجم، تفاسیر لکھیں، علوم القرآن پر کتب لکھیں ،قرآنی لغات اور قرآنی عربی کے قواعد کو سہل انداز میں پیش کیا۔

اسی مبارک سلسلے کی ایک کڑی یہ کتاب ''تنویر البیان فی توضیح مفردات القرآن'' ہے جس کو ہمارے مدرسہ کے استاد محترم ومکرم مولانا حافظ محمد عثمان صاحب حقانی نے مرتب کی ہے۔بلاشبہ یہ کاوش قابلِ داد وقابل دید ہے۔میں نے اس کتاب کو مطالعہ کیا ہے کوئی ایسی قابل اعتراض وقابل مواخذہ جگہ نظر سے نہیں گزری۔

مؤلف نے پورے قرآن مجید کے مفردات کو ہفت اقسام کی ترتیب پر بہترین انداز میں حل فرمادیئے ہیں۔الفاظ کے حوالہ جات کے ساتھ ساتھ ان کے معانی بھی لکھے ہیں اور ان کے مادے، ابواب، صیغے اور قوانین کو تفصیلاً مرتب کیا ہے۔اس تالیف سعید کے بہت سے خوبیوں میں سے ایک خوبی یہ ہے کہ ہفت اقسام یا مختلطات میں سے اگر استاد طلبہ کرام کو اجراء کرانا چاہتا ہے تو بہت ہی آسان طریقے کے ساتھ کراسکتا ہے۔دست بدعا ہوں کی اللہ تعالیٰ مؤلف کی اس قرآنی خدمت کو شرفِ قبولیت سے نوازے اور آئندہ بھی ایسی ہی خدمات کی سعادت عطا فرمائے۔آمین۔

(شیخ الحدیث حضرت مولانا) سید قاسم شاہ (صاحب)

خادم: مدرسہ عربیہ شمس العلوم ژوب (بلوچستان)

# تقریظ

## پیرطریقت حضرت مولانا امین الحق گستوئی صاحب دامت برکاتھم العالیہ

**احمدک اللھم حمد من اخلص النیة بوجھک الکریم واصلی واسلم علی نبیک المبعوث قدرة الناس ورحمة للعٰلمین .وبعد.....**

علماءکرام اور مشائخ عظام نے مختلف انداز سے کتاب اللہ کی خدمت کی ہے فقہاء نے فقاہت اور مسائل کے حوالہ سے خدمت کی ہے اور اور اہل بلاغت نے فصاحت وبلاغت کے حوالہ سے خدمت کی ہے صرف ونحو کے علماء نے اپنے فن کی روشنی میں اسکی بھرپور خدمت کی ہے۔تقریبا ایک لاکھ سے زائد تفاسیر لکھے گئے ہیں اور بعض علماء نے مفردات القرآن اور لغات القرآن کی تحقیق فرمائی ہے اور تفسیر قرآن کیلئے جن علوم پر عبور ضروری ہے اس میں مفردات القرآن کا علم سرفہرست ہے جسکی تعبیر علم اللغة سے کرتے ہیں۔

امام العصر حضرت شاہ انورشاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ قرآن مجید میرے نزدیک مِن کل الوجوہ معجزہ ہے اس کا اعجاز اس کے مفردات میں مرکبات میں ترتیب کلمات میں اور اس کے مقاصد وحقائق میں جاری وساری ہے۔ازروئی مفردات معجزہ ہونے کا مطلب یہ ہے کہ مفردات قرآن کریم وہ کلمہ اختیار فرماتا ہے کہ اس مقام پر اس معنیٰ کو ادا کرنے اور حقیقت مقصودہ کو واضح کرنے کیلئے اس سے زائدہ جامع اور بلیغ اور کوئی کلمہ نہیں ہوسکتا جو اس طرح مراد کو کامل طور ادا کرسکے۔

بعض مفسرین اور مؤرخین نے ایک خارجی لیڈر سردار نافع بن الازرق سے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کا ایک مکالمہ نقل کیا ہے۔نافع خارجی کے سوالات اور حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کے جوابات ان میں سے علامہ سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے الاتقان میں ۱۹۰ سوالات مع جوابات وشواھد نقل کئے ہیں سوالات مفردات القرآن کے متعلق ہیں۔

ہمارے محترم **مولوی محمدعثمان صاحب** نے مفردات القرآن کے متعلق ایک قیمتی تحفہ '**تنویرالبیان فی توضیح مفردات القرآن**' مرتب کیا ہے کتاب کی حسن ترتیب موصوف کے ذوق تحقیق وترتیب کا آئینہ دار ہے۔طلباء اور علماء کیلئے گنج گراں مایہ ہے اور صرفی قوانین کا اجراء اور ایک نئی انداز میں مرتب کرنا کمال اور لائق تحسین ولائق داد ہے۔اللہ پاک موصوف کو مزید خدمت قرآن کی توفیق عنائت فرمائیں ۔۔آمین ۔۔

**(حضرت مولانا) بندہ امین الحق گستوئی (مدظلہ العالی)**

# تقریظ

## شیخ الحدیث حضرت مولانا مفتی عبدالودود صاحب

**الحمدلله رب العٰلمین وا لصّلوۃ و السلام علیٰ رسوله الکریم والعاقبة للمتّقین.امّابعد:**

رفیق محترم عالم، فاضل نوجوان، حافظ القرآن حضرت مولٰنا محمد عثمان حقانی صاحب کی تالیف ''تنویر البیان فی توضیح مفردات القرآن'' کوملاحظہ کرکے یوں محسوس کیا کہ آج بھی علم الصّرف جوکہ اُمّ العُلوم العربیہ ہے کا ذوق رکھنے والے اوراس فن میں مہارت سے آراستہ ماہریں اوراس علم پرمکمل دست رس اورعبور حاصل کرنے والوں کی کوئی کمی نہیں ہے۔اوراس پرخوشی بھی ہوئی۔

تنویر البیان فی توضیح مفردات القرآن کے لکھنے سے مترشح ہوتا ہے۔کہ مؤلف درس وتدریس تالیف وتصنیف کا بے حدشوق رکھنےاورقلم سے دین کےحق کی اشاعت اورخدمت کے جذبہ سے سرشار ہے۔

مؤلف کی زیرنظرتالیف علم تفسیر پڑھنے اور پڑھانے خصوصاً علم الصّرف پڑھنے اور پڑھانے والوں کیلئے ایک بیش بہاذخیرہ کی حیثیت رکھتی ہے۔نیز اُستادوطالب علم کیلئے صیغ قرآن نکالنے میں ممدومعاون ثابت ہونے کیساتھ ساتھ صحیح لغت عربی کا کام بھی دے گی۔اللہ تعالی سے دعاء ہے کہ رفیق محترم مؤلف کی عمرکودرازفرمائے اورمزیدعلم دین کی خدمت،اشاعت،ترویج وترقی بذریعہ تالیف کی توفیق عطافرمائے۔آمین۔

.واللہ هوالموفق.

الرّاقم

(شیخ الحدیث حضرت مولانا مفتی)احقر عبدالودوداسماعیل زئی.(صاحب)

شیخ الحدیث مدرسہ شمس العلوم ژوب بلوچستان

# عرض مؤلف

**الحمد لله و کفی و الصلاۃ و السلام علی عبادہ الذین اصطفیٰ اما بعد!**

قرآن پاک نوع انسانی کے لیے مکمل ضابطہ حیات ہے بنی نوع انسان کی اصلاح، کامیابی اوران کے اعزاز کو برقرار رکھنے کے لیے نازل ہوا ہے۔قرآن کریم اسلامی عقائد واحکام کا بنیادی ماخذ ہے۔اس کلام کو مسلمان مکمل طور پر کلام الٰہی تصور کرتے ہیں:

﴿وَإِنَّهُ لَتَنزِيْلُ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ نَزَلَ بِهِ الرُّوْحُ الْأَمِينُ ﴾ (الشعراء ۱۹۲، ۱۹۳)

ترجمہ:اور یہ قرآن رب العالمین کا بھیجا ہوا ہے،اس کو امانت دار فرشتہ لے کرآیا ہے۔(بیان القرآن)

قرآن مجید تمام انسانوں کے لیے رہنمائی حاصل کرنے کا ایک عظیم سرچشمہ ہے:

﴿إِنَّ هَذَا الْقُرْآنَ يَهْدِىْ لِلَّتِىْ هِىَ أَقْوَمُ﴾ (الإسراء: ۹)

ترجمہ:بلاشبہ یہ قرآن ایسے طریقہ کی ہدایت کرتا ہے جو بالکل سیدھا ہے(یعنی اسلام)۔(بیان القرآن)

قرآن حکیم اللہ تعالیٰ کی آخری کتاب ہے جو رسولوں میں سے افضل اورآخری رسول جناب محمدﷺ پر نازل ہوا۔ابتدائے نزول سے آج تک بغیر کسی ادنیٰ تغیر وتبدل کے باقی ہے،آسمانی صحیفوں میں سے قرآن مجید وہ واحد کتاب ہے کہ جس صورت میں یہ نازل ہوا اسی صورت میں قیامت تک من وعن محفوظ و مامون رہے گا۔

قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ نے اعلان فرمایا:

﴿إِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَإِنَّا لَهُ لَحَافِظُوْنَ﴾ (الحجر: ۹)

ترجمہ: ہم نے قرآن کو نازل کیا ہے اور ہم اس کے محافظ اور نگہبان ہیں۔

جب اللہ تعالیٰ نے قرآن اتار کر اس کی حفاظت کی ذمہ داری لی اوراعلان کیا''و انا لہ لحافظون ''۔عربی گرائمر جاننے والے جانتے ہیں کہ''اِنَّا''بھی ہے اور''حافظون''پر لام بھی داخل ہے جس سے کلام کے اندر نہایت تاثیر پیدا کردی گئی ہے کہ''بلاشبہ ہم حفاظت کریں گے اور ہم ہی حفاظت کرنے والے ہیں''۔قرآن کریم کا سینوں میں محفوظ ہونا اس کے منزّل من اللہ ہونے کی دلیل ہے۔

﴿بَلْ هُوَ آيَاتٌ بَيِّنَاتٌ فِىْ صُدُوْرِ الَّذِيْنَ أُوْتُوا الْعِلْمَ﴾ (العنکبوت: ۴۹)

صحف سماویہ میں سے تورات کی حفاظت اخبار یہود پر چھوڑ دی گئی تھی خدا تعالیٰ نے اس کی حفاظت کا ذمہ نہ لیا تھا:

﴿إِنَّا أَنْزَلْنَا التَّوْرَاةَ فِيهَا هُدًى وَّنُورٌ يَّحْكُمُ بِهَا النَّبِيُّونَ الَّذِينَ أَسْلَمُوا لِلَّذِينَ هَادُوا وَالرَّبَّانِيُّونَ وَالْأَحْبَارُ بِمَا اسْتُحْفِظُوا مِنْ كِتَابِ اللّٰهِ﴾ (المائدة: ۴۴)

ترجمہ: ہم نے تورات نازل فرمائی تھی جس میں ہدایت تھی اور وضوح تھا انبیاء جو کہ اللہ تعالیٰ کے مطیع تھے اس کے موافق یہود کو حکم دیا کرتے تھے اور اہل اللہ اور علماء بھی بوجہ اس کے کہ ان کو اس کتاب کی نگہداشت کا حکم دیا گیا تھا۔ (بیان القرآن)

قرآن کریم کی طرح تورات کے لیے ''و اِنَّا لَہ لَحَافِظُوْن '' کا وعدہ نہیں تھا، بلکہ تورات کی حفاظت یہود پر چھوڑ دی گئی تھی، جب تک تورات کی حفاظت کی ذمہ داری کا احساس کیا اس وقت تک وہ تغیر وتبدل سے محفوظ تھا لیکن جب انہوں نے اپنی ذمہ داری کو چھوڑ دیا تو تورات بھی کئی لوگوں کے ہاتھوں سے تبدیل ہو کر ضائع ہوئی۔ اس کے علاوہ اور آسمانی کتابیں وصحیفے بھی تغیر وتبدل اور دوسرے حوادث کے شکار ہوگئیں۔ لیکن قرآن کریم وہ افضل واکمل واحد کتاب ہے کہ جو قیامت تک تغیر وتبدل سے پاک وصاف ہے۔ قرآن مجید قیامت تک ہر دور کے انسانیت کو چیلنج کرتا ہے کہ اگر ان کو اس کتاب میں تغیر وتبدل ہونے کا شک یا نعوذ باللہ اس کلام الٰہی کو وہ کسی شاعر کا قول تصور کرتے ہیں تو وہ اس طرح کا کلام تو بنا کر دکھائے۔

﴿قُلْ لَئِنِ اجْتَمَعَتِ الْإِنْسُ وَالْجِنُّ عَلَى أَنْ يَّأْتُوا بِمِثْلِ هَذَا الْقُرْآنِ لَا يَأْتُونَ بِمِثْلِهِ وَلَوْ كَانَ بَعْضُهُمْ لِبَعْضٍ ظَهِيرًا﴾ (الإسراء: ۸۸)

ترجمہ: آپ فرما دیجیے کہ اگر تمام انسان اور جنات سب اس بات کے لیے جمع ہو جاویں کہ ایسا قرآن بنالا دیں تب بھی ایسا نہ لا سکیں گے اگر چہ ایک دوسرے کا مددگار بھی بن جاوے۔ (بیان القرآن)

لیکن آج تک کسی نے اس چیلنج کو قبول ہونے کی طرف نہ رُخ کیا ہے اور نہ ہی قیامت تک کسی میں اس چیلنج کو قبول کرنے کی طاقت ہے۔

صرف الفاظ ہی کی نہیں بلکہ معانی ومطالب کی تشریح کی ذمہ داری بھی اللہ تعالیٰ نے لی ہے۔ ایک جگہ ارشاد فرمایا ہے: **ثم ان علینا بیانہ** (پھر ہم پر ہی اس کا بیان ہے) اس کلام الٰہی میں باطل کے درآنے کی کوئی گنجائش نہیں ہے۔

﴿لَا يَأْتِيهِ الْبَاطِلُ مِنْ بَيْنِ يَدَيْهِ وَلَا مِنْ خَلْفِهِ.﴾ (حم سجدہ: ۴۲)

(قرآن) بڑی باوقعت کتاب ہے جس میں غیر واقعی بات نہ اس کے آگے کی طرف سے آسکتی ہے اور نہ پیچھے کی طرف سے۔ (بیان القرآن)

اس معجزے کے علاوہ قرآن کریم میں بہت سے معجزے ہیں اور اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم کو عربی زبان میں نازل فرمایا ہے اسی وجہ سے دنیا کے تمام زبانوں پر اس زبان کو فوقیت حاصل ہے اور اسی زبان میں وسعت پائی جاتی ہے۔ قرآن حکیم میں اللہ تعالیٰ نے ایک ہی واقعہ کو مختلف الفاظ میں بیان فرمایا ہے، ایک ہی مادے کے الگ الگ صیغے اور شکلیں ذکر کی گئی ہیں جیسے **انا انزلناہ قرآنا عربیاً**، دوسری جگہ پر **تنزیل الکتب** فرمایا ہے۔ تو دونوں مختلف آیات میں مادہ (ن ز ل) ایک ہی ہے لیکن کہیں ایک صیغہ کو کسی باب سے اور دوسری جگہ

اسی مادہ کودوسرے باب سے ذکر کیا گیا، کہیں ایک لفظ کومفرد لایا گیا ہے جیسے ''و السماء و الطارق'' اورکہیں اسی لفظ کوجمع ذکرکیا گیا ہے جیسے ''ان فی خلق السمٰوات''۔

قرآن کریم میں احکام الٰہی کی مراد کو پہنچنے تک جن علوم کی ضرورت پڑتی ہے ان میں ''مفردات القرآن'' کاعلم سرفہرست ہے کہ الفاظ کی صحیح مراد معلوم کرکے ان کی تہہ تک رسائی حاصل ہو سکے جیسا کہ مقولہ ہے:

''المبانی تدل علی المعانی''

کہ الفاظ ہی سے معانی تک رسائی حاصل ہوسکتی ہے۔تو قرآن کریم سے صحیح طور پر فائدہ حاصل کرنے کے لیے اس کو صحیح معنوں میں سمجھنے اوراس کافہم حاصل کرنے کیلئے اس کے مفردات کوحل کرنا انتہائی ضروری ہے۔مفردات کوحل کرنے کیلئے لغت،صرف اورنحو کی ضرورت ہے۔اسی لئے اس کتاب میں قرآن مجید کوسمجھنے کاشوق رکھنے والے طلباء کرام کی سہولت کیلئے ان چیزوں پرخصوصی توجہ دی گئی ہے۔

اس کتاب میں قرآن مجید کے صیغے بہت ہی آسان طرز پرحل کیے گئے ہیں وہ اس طرح کہ پہلے ان صیغوں کوحل کئے گئے ہیں کہ جن کاتعلق ہفت اقسام میں صحیح کے ابواب سے ہیں۔پھران کو جومثال کے ابواب سے ہیں....اورصیغوں کے درمیان ترتیب اس طرح دی گئی ہے کہ افعال کے صیغوں کو الگ اور اسماء کے الگ ذکر کئے۔پھرافعال میں پہلے ماضی پھرمضارع (فعل مستقبل،نفی،مؤکدبلن ناصبہ،جحد،ان کومضارع کے ساتھ لکھا ہے کیونکہ ان کومضارع کے توابع کہتے ہیں) پھرامراوراس کے بعد فعل نہی،ان تمام کوعلیحدہ علیحدہ لکھا گیا ہے اوراسماء مشتقہ کو(یعنی اسم فاعل،اسم مفعول،صفت مشبہ،اسم مبالغہ،اسم ظرف،اسم آلہ ،اسم ظرف اوراسم تفضیل) اکھٹے ہوکر بیان کیا ہے لیکن ہرصیغے کی وضاحت موجود ہے کہ یہ کس گردان سے ہے۔اس کے علاوہ قرآن کریم میں استعمال ہونے والے تمام مصادر کوبھی حل کیا گیا ہے ان کوبھی ہفت اقسام کی ترتیب پر رکھا گیا ہے کہ جومصادر ہفت اقسام میں سے صحیح کے ہیں ان کوصحیح کے صیغوں کے آخر میں بیان کیا ہے اسی طرح باقی مصادر کوبھی اسی طرز کے مطابق لکھے گئے ہیں.تاکہ ابتدائی طالب علم بھی اس سے بآسانی فائدہ حاصل کرسکے کہ اگروہ ہفت اقسام میں سے کسی بھی فعل یااسم کا اجراء کرنا چاہیے تو کرسکے۔اور ہرلفظ کا ترجمہ،مادہ،وزن،شش اقسام،صیغہ،باب اورتعلیلات وضاحت کے ساتھ بیان کیے گئے ہیں اور جس صیغہ میں جوقانون جاری ہوااس کےنشان دہی کے ساتھ ساتھ،حکم کی نشاندی بھی کئی گئی ہے کہ اس صیغہ میں قانون کاکونسا نمبر حکم جاری ہوا ہے۔اوراکثر ہرصیغے کےتحت اس کا مصدر،اسماء کے واحد اورجمع کی وضاحت بھی کردی گئی ہے۔اس کے علاوہ مفرداتِ قرآنی کے لئے ہرسورۃ اورآیات کانمبر بھی دیا گیا ہے تاکہ متعلقہ مقام تک پہنچنے میں سہولت ہو،اوربعض مشکل صیغوں کی نحوی ترکیب اوران کے اعراب کی حالت بھی بیان کی گئی ہے۔

تنویرالبیان درس نظامی کے نصاب میں شامل کتب تفسیر، بیضاوی،جلالین،اورکتب صرف میں سے خاص کرارشاد الصرف وعلم الصیغہ پڑھنے پڑھانے اوروفاق کاامتحان دینے والوں کیلئے انتہائی مفید ثابت ہوگی اوریہی ہماری امید ہے کہ اللہ تعالی اس

کتاب کومفید عام وخاص بنائے۔

اس کتاب کی تیاری میں سب سے زیادہ استفادہ شیخ محمود صافی رحمۃ اللہ علیہ کی تالیف " اعراب القرآن وصرفہ وبیانہ " سے کیا گیا ہے۔ باقی اس کے علاوہ جن کتابوں سے استفادہ کیا گیا ہے ان کی فہرست کتاب کے آخر میں درج کی گئی ہے۔

آخر میں اساتذہ کرام کی خدمت میں گذارش ہے کہ وہ طلبہ عظام کو اسی ہفت اقسام کی ترتیب پر قرآنی صیغوں کی خوب مشق کرائیں۔

اللہ تعالیٰ کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اس عظیم الشان موضوع پر اس کتاب کی تالیف کی صورت میں قرآن کریم کی خدمت کرنے کی توفیق عطا فرمائی۔ مجھے اپنی کم علمی کا خود اعتراف ہے، اپنی علمی استعداد کے مطابق کوشش کی ہے کہ غلطی نہ رہے لیکن پھر بھی اگر کوئی غلطی سرزد ہوئی ہو تو بندہ کو مطلع کر کے ممنون فرمائیں تاکہ اس کی اصلاح کی جاسکے۔ باقی اصل چیز تو تفہیم مفردات ہے اگر اردو دانی میں کوئی کسر رہ گئی ہو یا اس میں پشتو کی جھلک محسوس ہو تو قارئین سے درگزر کرنے کی درخواست ہے اللہ تعالیٰ اس محنت کو قبول فرما کر بندہ اور بندہ کے والدین واساتذہ کرام اور تمام محسنین ومحبین کیلئے آخرت میں نجات کا ذریعہ بنائے، آمین۔

**العبد محمد عثمان حقانی**

**مدرس :مدرسہ عربیہ شمس العلوم ژوب (بلوچستان)**

**تکمیل کتاب۸ رمضان المبارک ۱۴۳۸ھ**

## چند ضروری مختصر قواعد

### قواعد معتل الفاء، معتل الفاء کا دوسرا نام مثال ہے

**مثال کی تعریف:**

مثال وہ کلمہ ہے جس کے ''فاء'' کے مقابلہ میں حرف علت ہو۔ پھر مثال دو قسم پر ہے۔ ۱۔مثال واوی ۲۔مثال یائی۔

مثال واوی: وہ کلمہ ہے کہ جس کے ''فاء'' کلمہ کے مقابلہ میں حرف علت میں سے ''واؤ'' ہو۔ جیسے وَعَدَ وَعْدًا بروزن فَعَلَ فَعْلًا.

مثال یائی: وہ کلمہ ہے کہ جس کے ''فاء'' کلمہ کے مقابلہ میں حروف علت میں سے ''یاء'' ہو۔ جیسے یَسَرَ یَسْرًا بروزن فَعَلَ فَعْلاً.

**وجہ تسمیہ** مثال کا معنیٰ ہوتا ہے یک چشم ہونا کیونکہ اس کے ''فاء'' کلمہ کے مقابلے میں حرف علت ہوتا ہے جو بیماری کی طرح ہے۔

قاعدہ: یَعِدُ۔ جو ''واؤ'' ساکن علامت مضارع مفتوحہ اور کسرہ لازمی کے درمیان واقع ہو اس کو حذف کرنا واجب ہے۔ جیسے یَعِدُ کہ اصل میں یَوْعِدُ تھا۔

قاعدہ: یَهَبُ۔ جو واؤ علامت مضارع مفتوح اور فتحہ عین کے درمیان واقع ہو اس کو حذف کرنا واجب ہے جیسے یَهَبُ اصل میں یَوْهَبُ تھا۔

قاعدہ: عِدَةٌ: جو مصدر مثال واوی سے فِعْلٌ کے وزن پر ہو اس واؤ کو وجوبی طور پر حذف کر کے اس کے عوض آخر میں تاء بڑھا دیتے ہیں اور عین کلمہ کو کسرہ دیتے ہیں بشرطیکہ اس کے مضارع سے واؤ حذف ہو چکی ہو جیسے عِدَةٌ اصل میں وِعْدٌ تھا۔

قاعدہ: مِیْعَادٌ۔ جو ''واؤ'' ساکن ہو اور مشدد نہ ہو ماقبل مکسور ہو تو وہ ''واؤ'' وجوبی طور پر ''یاء'' سے بدل جاتی ہے جیسے مِوْعَادٌ سے مِیْعَادٌ۔

قاعدہ: یُوْسَرُ۔ جو ''یاء'' ساکن ہو اور مشدد نہ ہو ماقبل مضموم ہو تو ایسی ''یاء'' وجوبی طور پر ''واؤ'' سے بدل جاتی ہے جیسے یُیْسِرُ سے یُوْسِرُ۔

قاعدہ: اِتَّسَرَ۔ جو ''واؤ'' یا ''یاء'' اصلی باب افتعال کے ''فاء'' کلمہ میں واقع ہوں تو اس کو ''تاء'' سے بدل کر ''تاء'' کا ''تاء'' میں ادغام کرنا واجب ہے۔ جیسے اِتَّسَرَ کہ اصل میں اِوْتَسَرَ تھا۔

قاعدہ: اَوَاعِدُ۔ اگر کسی کلمے کے شروع میں دو ''واؤ'' واقع ہوں اور دونوں متحرک ہوں تو پہلی ''واؤ'' کو ہمزہ سے بدلنا واجب ہے۔ جیسے وَوَاعِدُ سے اَوَاعِدُ.

قاعدہ: اُجُوْهٌ۔ جو ''واؤ'' شروع میں ہو خواہ مکسور ہو یا مضموم اس ''واؤ'' کو ہمزہ سے بدلنا جائز ہے۔ جیسے وُجُوْهٌ سے اُجُوْهٌ پڑھنا جائز ہے

# قواعد معتل العین

## معتل العین کا دوسرا نام اجوف ہے

**اجوف کی تعریف:**

اجوف وہ کلمہ ہے کہ جس کے ''عین'' کلمہ کے مقابلہ میں حرف علت ہو۔ پھر اجوف دو قسم پر ہے: ۱۔ اجوف واوی ۲۔ اجوف یائی۔

اجوف واوی: وہ کلمہ ہے کہ جس کے ''عین'' کلمہ کے مقابلہ میں حرف علت میں سے ''واوَ'' ہو۔ جیسے قَوَلَ قَوْلٌ بروزن فَعَلَ فَعْلٌ.

اجوف یائی: وہ کلمہ ہے کہ جس کے ''عین'' کلمہ کے مقابلہ میں حروف علت میں سے ''یاء'' ہو۔ جیسے بَيَعَ بَيْعٌ بروزن فَعَلَ فَعْلٌ.

**وجہ تسمیہ:** اجوف کو اجوف اس لیے کہتے ہیں کہ لغت میں اجوف کا معنیٰ ہے ''خالی پیٹ ولا''، اور اجوف اصطلاحی کا درمیان بھی حرفِ صحیح سے خالی ہوتا ہے۔

قاعدہ: قَالَ۔ جو ''واوَ'' یا ''یاء'' متحرک ماقبل مفتوح ہوں اس ''واوَ'' اور ''یاء'' کو ''الف'' سے بدلنا واجب ہے۔ جیسے قَوَلَ، بَيَعَ سے قَالَ، بَاعَ.

قاعدہ: قُلْنَ۔ جب ماضی ثلاثی مجرد کا عین کلمہ ''واوَ'' ہو اور وہ واوَ اجتماع ساکنین کی وجہ سے حذف ہو جائے اور وہ ماضی مکسور العین نہ ہو تو ''فاء'' کلمہ کو وجوبی طور پر ضمہ دیا جاتا ہے۔ جیسے قَوَلْنَ سے قُلْنَ.

قاعدہ: بِعْنَ۔ جب ماضی ثلاثی مجرد کا عین کلمہ ''یاء'' ہو اور وہ ''یاء'' اجتماع ساکنین کی وجہ سے حذف ہو جائے تو ''فاء'' کلمہ کو وجوبی طور پر کسرہ دیا جاتا ہے۔ جیسے بَيَعْنَ سے بِعْنَ.

قاعدہ: خِفْنَ. جب ماضی ثلاثی مجرد کا ''عین'' کلمہ اجتماع ساکنین کی وجہ سے حذف ہو جائے اور ماضی مکسور العین ہو تو ''فاء'' کلمہ کو کسرہ دیا جائے گا۔ جیسے خَوِفْنَ سے خِفْنَ.

قاعدہ: يَقُوْلُ۔ اگر ''واوَ'' یا ''یاء'' متحرک ہوں اور ماقبل صحیح ساکن ہو تو اس ''واوَ'' اور ''یاء'' کی حرکت نقل کر کے ماقبل کو دینا واجب ہے۔ جیسے يَقُوْلُ کہ اصل میں يَقْوُلُ تھا، يَبِيْعُ کہ اصل میں يَبْيِعُ تھا۔

قاعدہ: اگر ''واوَ'' اور ''یاء'' کا مابعد ساکن ہو تو التقائے ساکنین کی وجہ سے ''واوَ'' اور ''یاء'' کو حذف کر دیا جائے گا۔ جیسے مَقُوْلٌ کہ اصل میں مَقْوُوْلٌ تھا۔ چند صورتیں اس قاعدے سے مستثنیٰ ہیں۔ وہ یہ ہیں:

(۱)۔ وہ کلمہ جو باب اِفْعِلال یا اِفْعِيْلال سے ہو جیسے اِعْوَرَّ، اِسْوَدَّ.

(۲)۔ اگر ''فاء'' کلمہ مِفْعَالٌ یا مِفْعَلٌ کے وزن پر ہو جیسے مِقْوَالٌ، مِقْوَلٌ. (۳) اگر کلمہ ناقص کا ہو

(۳) اگر وہ کلمہ فعل تعجب سے ہو جیسے مَا اَقْوَلَه و اَقْوِلْ بِه.

قاعدہ:یُـــقَـــالُ۔جو''واؤ''اور''یاء''مفتوح ہوں ماقبل ساکن ہوتو اس''واؤ''اور''یاء'' کا فتحہ ماقبل کو دے کر اس کو''الف'' سے بدلنا واجب ہے۔جیسے یُقْوَلُ سے یُقَالُ اوریُبْیَعُ سے یُبَا عُ۔پھر اگر''واؤ'' مکسور ہوتو ماقبل کو حرکت دے کر اس''واؤ'' کو''یاء'' سے بدل دیا جاتا ہے۔جیسے یُقْوِمُ سے یُقِیْمُ.

قاعدہ:قُوْلَنَّ. جو حرف علت حالت جزم میں دو ساکن جمع ہونے کی وجہ سے حذف ہو گیا ہو جب لام کلمہ ضمیر یا نون تاکید کے ساتھ ملنے کی وجہ سے متحرک ہو جائے تو گرا ہوا حرف علت کو اپنی جگہ واپس لانا واجب ہے جیسے۔قُلْ سے قُوْلَنَّ.

قاعدہ:قَــائِـلٌ۔جو''واؤ''اور''یاء''کہ''الف''زائدہ کے بعد واقع ہو اس واؤ''اور''یاء' کو ہمزہ سے بدلنا واجب ہے بشرطیکہ اس کے فعل میں تعلیل ہو چکی ہو ہے۔جیسے قَاوِلٌ سے قَائِلٌ، اور بَایِعٌ سے بَائِعٌ.

فائدہ:کبھی کبھی حرف علت کو حذف کر کے هَارٌ پڑھتے ہیں۔اصل میں هَایِرٌ تھا۔

قاعدہ:قِیَامٌ، رِیَاضٌ. ۔اگر مصدر یا جمع کے صیغوں میں''واؤ''متحرک ماقبل مکسور ہو تو وہ''واؤ'' وجوبی طور پر''یاء'' سے بدل جاتی ہے بشرطیکہ اس کے مفرد میں تعلیل ہو چکی ہو۔جیسے قِوَامٌ، رِوَاضٌ سے قِیَامٌ، رِیَاضٌ.

قاعدہ:اِقَـامَۃٌ، اِسْتِقَامَۃٌ باب افعال اور استفعال کے مصدروں سے''واؤ'' گر جاتی ہے اور اس کے عوض آخر میں''ۃ'' بڑھا دی جاتی ہے۔جیسے اِقْوَامٌ، اِسْتِقْوَامٌ سے اِقَامَۃٌ، اِسْتِقَامَۃٌ.

فائدہ ا: حذف شدہ حرف کے عوض آخر میں''تائے مدوّرہ'' کو خاص کیا گیا ہے کیونکہ مصادر کے آخر میں اکثر طور پر''تاء'' کو لایا جاتا ہے۔

فائدہ:۲۔اِقَامَۃٌ کی اضافت اگر کسی کلمہ کی طرف کی جائے تو سماعاً تائے عوض کو جوازاً حذف کیا جاتا ہے۔جیسے اِقَامُ الصَّلَاۃِ.

## قواعد معتل اللام

### معتل العین کا دوسرا نام ناقص ہے

**ناقص کی تعریف:**

ناقص وہ کلمہ ہے کہ جس کے''لام'' کلمہ کے مقابلہ میں حرف علت ہو۔پھر ناقص دو قسم پر ہے:(۱) ناقص واوی (۲) ناقص یائی۔

**۱۔ناقص واوی**: ناقص واوی وہ کلمہ ہے کہ جس کے''لام'' کلمہ کے مقابلہ میں حرف علت میں سے''واؤ'' ہو۔جیسے دَعَــوَ دَعْــوٌ بروزن فَعَلَ فَعْلٌ۔

**۲۔ناقص یائی**: ناقص یائی اس کو کہتے ہیں کہ اس کے''لام'' کلمہ کے مقابلہ میں حرف علت''یاء'' ہو۔جیسے رَمیٰ رَمْیٌ بروزن فَعَلَ فَعْلٌ.

**وجہ تسمیہ:** ناقص کا معنیٰ ہے''نقصان والا''۔اور ناقص کے آخر میں بھی نقصان ہوتا ہے کہ کبھی حرف گر جاتا ہے اور کبھی

حرکت حذف ہوتا ہے تو کلمہ میں نقصان پیدا ہوا۔ اس مناسبت سے اس کو ناقص کہتے ہیں۔

قاعدہ: دَعَا. جو ''واؤ'' یا ''یاء'' متحرک، ماقبل مفتوح ہوں وہ ''واؤ'' اور ''یاء'' الف سے بدلنا واجب ہے۔ جیسے دَعَوَ، رَمَیَ سے دَعَا، رَمَا.

قاعدہ: دُعِیَ، رُضِیَ. جو ''واؤ'' متحرک ماقبل مکسور ہو وہ ''واؤ'' یاء سے بدل جائے گی۔ جیسے دُعِوَ، رُضِوَ سے دُعِیَ، رُضِیَ.

۳۔ اگر ''یاء'' مضموم ماقبل مکسور ہو تو ''یاء'' کی حرکت نقل کر کے ماقبل کو دیں گے اور التقائے ساکنین کی وجہ سے ''یاء'' کو حذف کر دیں گے جیسے رَضُوْا کہ اصل میں رَضِیُوْا تھا۔

قاعدہ: تَدْعِیْنَ۔ اگر ''واؤ'' مکسور ماقبل مضموم ہو تو اس کو حذف کر کے ''واؤ'' کی حرکت نقل کر کے ماقبل کو دیدیتے ہیں پھر التقائے ساکنین کی وجہ سے ''واؤ'' حذف ہو جائے گا۔ جیسے تَدْعِیْنَ اصل میں تَدْعُوِیْنَ تھا۔

قاعدہ: لَمْ یَدْعُ۔ ہر وہ واؤ، الف، اور یاء جو آخر کلمہ میں ساکن ہوں، وہ حالت جزمی اور وقفی میں حذف ہو جاتے ہیں۔ جیسے یَدْعُوْ سے لَمْ یَدْعُ۔

قاعدہ: یُدْعیٰ۔ جو ''واؤ'' کلمہ میں تیسری جگہ ہو اور جب چوتھی یا اس سے زائد واقع ہو اور ماقبل کی حرکت مخالف ہو تو وہ ''واؤ'' یاء ہو جاتی ہے پھر ''یاء'' کو بوجہ مفتوح ہونے ماقبل کے ''الف'' سے بدلتے ہیں۔ جیسے یُدْعَوُ سے یُدْعَیُ پھر یُدْعیٰ ہو گیا۔

قاعدہ: دَاعٍ۔ جو ''واؤ'' اسم فاعل کے آخر میں ہو اور ماقبل مکسور ہو وہ ''واؤ'' وجوبی طور پر یاء ہو جاتی ہے۔ جیسے دَاعِوٌ سے دَاعِیٌ.

قاعدہ: دُنْیَا۔ ہر وہ واؤ جو ''فَعْلیٰ'' بالضم کا لام کلمہ ہو اس کو اسم جامد میں یاء سے بدل دیتے ہیں اور اسم تفضیل، اسم جامد کے حکم میں ہوتا ہے۔ جیسے دُنْویٰ سے دُنْیَا۔

قاعدہ: تَقْویٰ. ہر وہ یاء جو ''فَعْلیٰ'' بالفتح کا لام کلمہ ہو، اس کو واؤ سے بدل دیتے ہیں جیسے . تَقْیَا سے تَقْویٰ.

قاعدہ: مَدْعُوٌّ. اگر کسی کلمہ میں دو ''واؤ'' جمع ہوں اور ان میں پہلا ساکن ہو تو اس کو دوسری ''واؤ'' میں ادغام کر دیتے ہیں۔ جیسے مَدْعُوْوٌ سے مَدْعُوٌّ.

قاعدہ: ضَوَارِبُ. ہر وہ الف اور یائے زائدہ جو الف مفاعل یا الف مفاعل سے پہلے واقع ہوں، ان کو واؤ سے بدل دیتے ہیں جیسے ضِیُرَابٌ سے ضَوَارِبُ.

قاعدہ۔ مَرْمِیٌّ . جو ''واؤ'' اور ''یاء'' ایک کلمہ میں جمع ہوں اور ان میں سے پہلا ساکن ہو تو اس ''واؤ'' کو ''یاء'' سے بدل دیتے ہیں۔ جیسے مَرْمُوْیٌ سے مَرْمُیٌّ پھر ''یاء'' کی مناسبت سے ماقبل کو کسرہ دیا۔ تو مَرْمِیٌّ ہو گیا۔

قاعدہ: دُلِیٌّ ۔ جب ناقص واوی کی جمع فُعُوْلٌ کے وزن پر آئے تو ان دونوں ''واؤ'' کو ''یاء'' سے بدل دیتے ہیں، اور پھر ''یاء'' کو ''یاء'' میں ادغام کر دیتے ہیں، اور ''یاء'' کی وجہ سے ماقبل کو کسرہ دے دیتے ہیں۔ جیسے دُلُوْوٌ سے دُلُیْیٌ، پھر دُلُیٌّ، پھر بعد میں ''یاء'' کی مناسبت سے کسرہ دیا تو دُلِیٌّ ہو گیا۔

## قواعد مہموز

مہموز کی تعریف: مہموز وہ ہے کہ جس کے ''فاء، عین اور لام'' کلمہ کے مقابلہ میں ہمزہ ہو۔
پھر مہموز تین قسم پر ہے: (۱) مہموز الفاء (۲) مہموز العین (۳) مہموز اللام
**۱۔ مہموز الفاء**: وہ کلمہ ہے جس کے ''فاء'' کلمہ کے مقابلے میں ہمزہ ہو۔ جیسے اَمَرَ، اَمْرٌ بروزن **فَعَلَ فَعْلٌ**.
**۲۔ مہموز العین**: مہموز العین وہ کلمہ ہے جس کے ''عین'' کلمہ کے مقابلے میں ہمزہ ہو۔ جسے سَأَلَ سَئْلٌ بروزن **فَعَلَ فَعْلٌ**۔
**۳۔ مہموز اللام**: مہموز اللام وہ کلمہ ہے کہ جس کے لام کلمہ کے مقابلہ میں ہمزہ ہو۔ جیسے قَرَءَ قَرْءٌ بروزن **فَعَلَ فَعْلٌ**.
**وجہ تسمیہ**: مہموز کا معنیٰ ہے ہمزہ دیا ہوا کیونکہ اس کے بھی ''فاء، عین اور لام'' کلمے کے مقابلے میں ہمزہ ہوتا ہے۔

**ہمزہ اور الف کے درمیان فرق**: الف'' ہمیشہ ساکن ہوتا ہے اور بغیر جھٹکے کے ادا ہوتا ہے، اور ''ہمزہ'' ضمہ، فتحہ، کسرہ اور سکون ان سب کو قبول کرتا ہے اور جھٹکے کے ساتھ ادا ہوتا ہے۔ الف کی مثال بَاعَ، ضَارِبٌ ہمزہ کی مثال سَأَلَ،

قاعدہ: رَأْسٌ۔ جہاں ایک ہمزہ ساکن ماقبل متحرک ہو تو ہمزہ کو ماقبل کی حرکت کے موافق حرف علت سے بدلنا جائز ہے۔ جیسے رَأْسٌ، بُؤْسٌ، ذِئْبٌ سے رَاسٌ، بُوْسٌ، ذِيْبٌ.

قاعدہ: اٰمَنَ۔ جہاں دو ہمزے ایک کلمہ میں جمع ہوں اور دوسرا ہمزہ ساکن ہو تو ہمزہ ثانی کو ہمزہ اول کی حرکت کے موافق حرف علت سے بدلنا واجب ہے۔ جیسے اَءْ مَنَ، اُءْ مِنَ، اِئْمَاناً سے اٰمَنَ، اُوْمِنَ، اِيْمَاناً پڑھنا واجب ہے۔

قاعدہ: يَسَلُ ۔ جس جگہ ایک ہمزہ متحرک ماقبل ساکن ہو تو ہمزہ کی حرکت ماقبل کو دے کر اسے حذف کرنا جائز ہے۔ جیسے يَسْئَلُ سے يَسَلُ جائز ہے۔

قاعدہ: جَاءٍ۔ جب دو ہمزے متحرک ہوں ان میں سے ایک مکسور ہو تو دوسرے ہمزہ کو ''یاء'' سے بدلنا واجب ہے۔ جیسے جَـــاءِءٌ سے جَاءِ يٌ. یاء پر ضمہ ثقیل تھا اس کو گرادیا پھر یاء اور نون تنوین میں اجتماع ساکنین کی وجہ سے یاء کو گرادیا اور تنوین ماقبل کو دے دی تو جَاءٍ ہوا۔

قاعدہ: اٰدَمُ۔ جب دو ہمزے متحرک ہوں اور ان میں سے کوئی ایک بھی مکسور نہ ہو تو دوسرے ہمزہ کو ''واؤ'' سے بدلنا واجب ہے۔ جیسے اَوَادِمُ کہ اصل میں اَءَ ادِمُ تھا۔

قاعدہ: خَطِيَّةٌ، مَقْرُوَّةٌ. اگر ہمزہ متحرک سے پہلے ''واؤ'' یا ''یاء'' ساکن ہو تو ہمزہ کو ''واؤ'' اور ''یاء'' سے بدلنا جائز ہے۔ پھر بعد میں ادغام کرنا واجب ہے۔ جیسے خَطِيْئَةٌ، مَقْرُوْءَةٌ سے خَطِيَّةٌ، مَقْرُوَّةٌ.

قاعدہ: سُوَالٌ۔ اگر ہمزہ ساکن یا مفتوح ماقبل مکسور یا مضموم ہو تو ہمزہ کو ماقبل کی حرکت کے موافق حرف علت سے بدلنا جائز ہے۔ جیسے سُؤَالٌ سے سُوَالٌ پڑھنا جائز ہے۔

## قواعد مضاعف

**مضاعف کی تعریف:** مضاعف وہ کلمہ ہے کہ اس کے "فاء، عین اور لام" کلمے کے مقابلہ میں دو حرف صحیح ایک جنس کے ہوں۔
پھر مضاعف کی دو قسمیں ہیں: (۱) مضاعف ثلاثی (۲) مضاعف رباعی۔

**۱۔مضاعف ثلاثی:** مضاعف ثلاثی وہ کلمہ ہے کہ جس میں دو حرف صحیح ایک جنس کے حروف اصلی کے مقابلہ میں ہوں۔ جیسے مَـدَّ، مَدٌّ بروزن فَعَلَ فَعْلٌ.

**۲۔مضاعف رباعی:** مضاعف رباعی وہ کلمہ ہے کہ جس میں دو حرف تکرار کے ساتھ آئے ہوں جیسے زَلْــزَلَ، زِلْــزَالاً بروزن فَعْلَلَ فِعْلَالاً۔

**وجہ تسمیہ:** مضاعف کو مضاعف اس وجہ سے کہتے ہیں کہ لغت میں مضاعف کا معنیٰ ہے "دوچند"، مضاعف میں بھی دو حرف اصلی ایک جنس سے ہوتے ہیں۔

قاعدہ: مَدَّ۔ جب دو متحرک ہم جنس حرف ایک کلمہ میں جمع ہوں اور ان کا ماقبل حرف متحرک یا مدّہ ہو تو پہلے کو ساکن کر کے دوسرے میں ادغام کر دیتے ہیں جیسے مَدَدَ سے مَدَّ.

قاعدہ: یَمُدُّ. جب دو متحرک ہم جنس حرف ایک کلمہ میں جمع ہوں اور ان کا ماقبل حرف ساکن ہو تو پہلے حرف کی حرکت نقل کر کے ماقبل کو دے دیتے ہیں اور پہلے حرف کا دوسرے حرف میں ادغام کر دیتے ہیں۔ جیسے یَمْدُدُ سے یَمُدُّ .

قاعدہ: اِدَّغَــمَ . اگر باب افتعال کا "فاء" کلمہ "دال، ذال، زاء" میں سے کوئی ہو تو تائے افتعال کو "دال" سے بدلنا واجب ہے اور "دال" کا "دال" میں ادغام کر دیتے ہیں۔ جیسے اِدْتَغَمَ سے اِدَّغَمَ .

قاعدہ: اِطَّـلَـعَ . ۔جب باب افتعال کا "فاء" کلمہ "صاد، ضاد، طاء، ظاء" میں سے ہو تو تائے افتعال کو "طاء" سے بدلنا، پھر "طاء" کا "طاء" میں ادغام کرنا واجب ہے۔ جیسے اِطْتَلَعَ سے اِطَّلَعَ.

قاعدہ: اِثَّـــــاقَــلَ . ۔اگر باب تفعّل یا تفاعل کا "فاء" کلمہ دس حروف میں سے ہو، تو تائے تفعّل اور تفاعل کو "فاء" کلمہ کی جنس بنا کر جائز پھر جنس کا جنس میں ادغام کرنا واجب ہے، پھر ابتداء بالسکون محال تھی اس وجہ سے شروع میں ہمزہ وصلی لے آئے۔ جیسے تَثَاقَلَ سے اِثَّاقَلَ.

## قواعد متفرقہ

قاعدہ: ہمزہ وصلی وقطعی ۔ جب ہمزہ وصلی درج کلام میں آجائے تو اس کو حذف کرنا واجب ہے جیسے وَاسْتَغْفِرُوْہُ لیکن ہمزہ قطعی درج کلام میں آنے کے باوجود حذف نہیں کیا جاتا ۔ جیسے وَاَعِدُّوْا لَھُمْ.

فائدہ ہمزہ قطعی نو ہیں ۔ ہمزہ باب افعال ۔ واحد متکلم ۔ اسم تفضیل ۔ جمع ۔ اعلام ۔ بناء ۔ ندا ۔ فعل تعجب ۔ استفہام ۔

قاعدہ: ماضی چار حرفی. مضارع معلوم میں حرف اتین کو ضمہ دینا واجب ہے بشرطیکہ ایسا باب ہو جس کے ماضی میں صرف چار حرف ہوں ۔ جیسے یُکْرِمُ .

قاعدہ ینبغی: جب نون ساکن ونون تنوین کے بعد حرف باء آجائے تو نون ساکن، تنوین کو میم سے بدلنا واجب ہے ۔ جیسے مِنْ بَعْدِ .

قاعدہ: یرملون ۔ جب نون ساکن ونون تنوین کے بعد حروف یرملون میں سے کوئی حرف آجائے تو نون، تنوین کا اس میں ادغام کرنا واجب ہے بشرطیکہ نون ساکن، نون تنوین اور حرف یرملون جدا جدا کلمہ میں ہوں ۔ جیسے مِنْ رَبِّکَ سے مِنْ رَّبِّکَ ۔

قاعدہ: لام امر ۔ جب لام امر مکسور کے شروع میں واؤ یا فاء آجائے تو وہ ساکن ہو جاتا ہے ۔ جیسے فَلْیَنْظُرْ .

قاعدہ: اَوَاءِلُ ۔ جو ''الف'' جمع کا ہو اور وہ دو ''واؤ'' یا ''یاؤں'' کے درمیان واقع ہو ان میں سے ایک ''واؤ'' یا ایک ''یاء'' ہمزہ سے بدل دیتے ہیں ۔ جیسے اَوَاوِلُ سے اَوَاءِلُ.

قاعدہ: خَادَعَ. ضُوْرِبَ ۔ جہاں ''الف'' ماقبل مضموم ہو تو اس ''الف'' کو ''واؤ'' سے بدل دیتے ہیں ۔ جیسے خَادَعَ سے خُوْدِعَ.

**فائدہ**: خَادَعَ جب اس سے ماضی مجہول بنائیں گے تو حرف اول کو ضمہ دیں گے تو اب ماقبل والی حرکت اس کے مخالف ہوگی ۔

**فائدہ**: تصغیر اور جمع مکسّر کے صیغوں کے علاوہ سارے صیغوں کے لئے کوئی نہ کوئی قاعدہ مقرر ہے البتہ تصغیر اور جمع مکسّر کے صیغوں کا کوئی قاعدہ مقرر نہیں ہے کیونکہ ان کے صیغے سماع پر موقوف ہیں ۔

**فائدہ**: مصدر ثلاثی کے لئے کوئی قاعدہ اور قانون نہیں ہے پس وہ صرف سماع پر موقوف ہیں البتہ غیر ثلاثی مجرد کے اوزان قیاسی ہیں ۔ جیسے اِفْعَال، استفعال ،،

قاعدہ: شَرَائِفُ ۔ جہاں حرف مدہ زائدہ تیسری جگہ واقع ہو اور ''الف'' زائد کے بعد واقع ہو وہ ہمزہ سے بدل جاتا ہے ۔ جیسے شَرِیْفٌ سے شَرَائِفُ.

## (اصطلاحات)

حرف علت تین ہیں۔واؤ،الف،یاء،مجموعہ''وای''۔حرف علت کی تین قسمیں ہیں:۱۔مدہ، ۲۔لین، ۳۔علت تام

۱۔مدہ: وہ ہے جوحرف علت ساکن ہواور ماقبل کی حرکت اس کے موافق ہو۔جیسے اُوْ تِیْنَا۔

۲۔لین: وہ ہے جس کے ماقبل کی حرکت اس کے موافق نہ ہو۔جیسے خَوْفٌ، سَیْفٌ.

۳۔علت تام: وہ ہے کہ چاہے ماقبل کی حرکت اس کے موافق ہو یا مخالف، چاہے ساکن ہو یا متحرک ہو۔

**فائدہ**: حرف علت کی بیماری (ثقل) درست کرنے کو تعلیل یا اعلال کہتے ہیں۔

اعلال کا لغوی معنیٰ ہے تبدیلی اور اصطلاح میں حرف علت کے تغیر کو کہتے ہیں۔

ہمزہ کی بیماری کو درست کرنے کو تخفیف یا تسہیل کہتے ہیں۔

ایک جنس کے دو حرفوں کو ایک حرفِ مشدد میں بدلنے کو ادغام کہتے ہیں۔

**فائدہ**: حرف علت کے اعلال وابدال کی چار صورتیں ہیں: ۱۔قلب وابدال ایک حرف بحرف دیگر۔۲۔حذف حرف علت۔
۳۔اسکان یعنی حذف حرکت آن حرف علت۔۴۔نقل حرکت بماقبل یا بمابعد۔

**فائدہ**: دوقوانین کا آپس میں ایک ہی وقت تعارض ہو کہ ان میں سے صرف ایک پرعمل ہو سکے دونوں پر ایک ہی وقت میں عمل ناممکن ہو تو دیکھیں گے اگر وہ دونوں جوازی قوانین ہیں تو جس پر بھی عمل کیا جائے درست ہے۔جیسے تَتَضَارَبُ اس صیغہ میں تَتَدَحْرَجُ کے قانون کا تقاضا یہ ہے کہ دو''تاء''میں سے ایک کو حذف کر کے تَضَارَبُ پڑھیں۔اور خَصَّمَ کَظَّمَ کے قانون کا تقاضا یہ ہے کہ تائے تفاعل کو''ضَاد''کا جنس کر کے''ضاد''کا''ضاد''میں ادغام کیا جائے،تو ایسے صیغوں میں جس قانون کو بھی ترجیح دیں جائز ہے۔

اگر کسی صیغہ میں ایک قانون جوازی اور دوسرا وجوبی ہو تو ایسے تعارض کے وقت وجوبی قانون کو ترجیح ہوگی۔جیسے خَافَ کہ اصل میں خَوِفَ تھا،اس میں حلقی العین چاہتا ہے کہ''واؤ''کی حرکت کو حذف کردے۔اور قَالَ، بَاعَ کا تقاضا یہ ہے کہ''واؤ''کو''الف'' سے تبدیل کردے تو ایسی صورت میں وجوبی قانون کو ترجیح ہوگی اور اگر وجوبی قوانین کا آپس میں تعارض ہے تو سب پر تعلیل کو ترجیح ہو گی پھر ادغام اور اس کے بعد تخفیف کو ترجیح ہوگی۔

**فائدہ**: بعض حضرات نے علم صرف کے قوانین کو قواعد کلیہ کا نام دیا ہے اور بہت سے تکلفات کر کے ان قواعد کو مثل قواعد عقلی اور جامع و مانع ثابت کرتے ہیں کہ اگر کسی کلمے میں قانون کے شرائط موجود ہوں تو اس پر وہ قانون ضرور جاری ہوگا کیونکہ ان کے نزدیک قواعد صرفیہ کلی ہیں۔لیکن بات یہ ہے کہ ان قوانین کو سرے ہی سے قواعد کلی تسلیم نہ کیا جائے بلکہ جب قانون بیان کیا جائے تو یہ سمجھو کہ اکثر مثالوں میں عموماً اس کا عملدرآمد ہے کہ کسی کلمے میں کسی قاعدے کی شرائط موجود ہوں تو اس میں اکثر طور پر وہ قانون جاری ہوگا۔ اگر ان قواعد کو کلی مان لیا جائے تو بہت سے صیغے ایسے ہیں کہ ان میں قانون کی شرائط موجود ہونے کے باوجود قانون جاری نہیں ہوتا بلکہ اس کو شاذ وغیرہ کا نام دیا جاتا ہے۔پس بہتر یہ ہے کہ قواعد صرفیہ کو کلی تسلیم نہ کیا جائے۔واللہ تعالیٰ اعلم

## مصدر کی تعریف اور اس کی اقسام

تعریف: مصدر وہ اسم ہے جو صرف حدوث پر دلالت کرے، زمانہ سے خالی ہو اور اپنے فعل کے حروف کو متضمن ہو۔یعنی جس میں دو باتیں پائی جائیں: ا۔وہ صرف وصف پر دلالت کرے۔۲۔اس سے افعال مشتق ہوں۔

مصدر کی تین قسمیں ہیں: ا۔مصدر اصلی ۲۔مصدر میمی ۳۔مصدر صناعی

ا۔مصدر اصلی: وہ مصدر ہے جو صرف معنیٰ پر دلالت کرے، نہ ابتداء میں ''میم'' ہو اور نہ آخر میں ''یاء'' مشدد ہو جس کے بعد تائے تانیث ہو

۲۔مصدر میمی: وہ مصدر ہے جو مصدر کی طرح صرف معنیٰ حدوث پر دلالت کرے اور اس کے شروع میں میم زائدہ مفتوحہ ہوتا ہے

۳۔مصدر صناعی: وہ مصدر ہے جو کسی لفظ کے آخر میں یائے مشدد اور اس کے بعد ''تاء'' بڑھانے سے بنتا ہے جیسے اِنْسَانِيَّةٌ.

**فائدہ**: اسم مصدر وہ ہے جو مصدر اصلی کی طرح نہ ہو یعنی نہ تو وہ مصدری معنیٰ پر دلالت کرے اور نہ اس سے افعال مشتق ہوں۔مزید یہ کہ عام طور اس کے حروف فعل کے حروف سے کم ہوتے ہیں جیسے عَطَاءٌ کہ اس کے شروع میں ہمزہ نہیں ہے بخلاف اَعْطٰی کے۔

**مصدر اور اسم مصدر میں فرق:**

یہ ہے کہ مصدر اپنے فعل ماضی کے تمام حروف پر مشتمل ہوتا ہے۔اور اسم مصدر وہ اپنے فعل کے تمام حروف پر مشتمل نہیں ہوتا۔

**فائدہ**: جب مطلق مصدر بولا جاتا ہے تو اس سے مراد مصدر اصلی ہے۔**فائدہ**: مصدر کا نہ تثنیہ آتا ہے اور نہ ہی جمع۔

**اسم اور مصدر کا فرق**: اسم کسی چیز، جگہ یا شخص کا نام ہو اسم کہلاتا ہے جبکہ مصدر کسی کام کا کرنا، ہونا پایا جائے مصدر کہلاتا ہے۔مصدر کسی لفظ سے نہیں بنتا مگر اس سے اور الفاظ بنتے چلے جاتے ہیں جیسے ضَرْباً.

### اہل عرب ہر مصدر سے بارہ چیزیں مشتق کرتے ہیں:

(ا) فعل ماضی۔(۲) فعل مضارع۔(۳) اسم فاعل۔(۴) اسم مفعول۔(۵) فعل جحد۔(۶) فعل نفی۔(۷) فعل امر۔(۸) فعل نہی۔(۹) اسم زمان۔(۱۰) اسم مکان۔(۱۱) اسم آلہ۔(۱۲) اسم تفضیل۔

**تعریفات مشتقات:**

**فعل ماضی**: فعل ماضی وہ فعل ہے جو اس لئے بنایا گیا ہے تاکہ دلالت کرے زمانہ گزشتہ میں کسی کام کے ہونے پر۔

**فعل مضارع**: فعل مضارع اس فعل کو کہتے ہیں جس سے آئندہ یا موجودہ زمانے میں کام ہونے کا پتہ چلے۔

**اسم فاعل**: اسم فاعل وہ اسم مشتق ہے جو معنٰی مصدری پر دلالت کرے، اور وہ فعل جس شخص سے صادر ہوا ہے یا جس کے ساتھ قائم ہے اس کا پتہ دے۔

**اسم مفعول**: اسم مفعول وہ اسم مشتق ہے کہ دلالت کرے اس ذات پر کہ جس پر فعل واقع ہو۔

**فعل جحد**: وہ فعل ہے کہ جس کے ذریعے گذشتہ زمانہ میں کام ہونے کا انکار کیا جائے۔

**فعل نفی:** وہ فعل ہے جو موجودہ یا آئندہ زمانہ میں کام نہ ہونے کی خبر دے۔
**فعل امر:** وہ فعل ہے کہ جس کے ذریعے کسی کام کے کرنے کا حکم دیا جائے۔
**فعل نہی:** وہ فعل ہے کہ جس کے ذریعے کسی کام کے کرنے سے روکا جائے۔
**اسم زمان:** وہ اسم مشتق ہے جو کام کے ہونے کے وقت پر دلالت کرے۔
**اسم مکان:** وہ اسم مشتق ہے جو کسی کام کے ہونے کی جگہ پر دلالت کرے۔
**اسم آلہ:** وہ اسم ہے کہ جس کے ذریعے سے فعل واقع ہو۔
**اسم تفضیل:** وہ اسم ہے جس میں زیادتی یا بہتری والا معنیٰ پایا جائے۔

**فائدہ:** بعض ان کے علاوہ صفت مشبہ اور فعل تعجب کو بھی شمار کرتے ہیں، مگر صفت مشبہ ہر مصدر سے نہیں آتی اور فعل تعجب فعل متصرف نہیں ہے اس وجہ سے ان کو ذکر نہیں کیا، اس کے علاوہ فعل مستقبل، مؤکد با نون تاکید ثقیلہ وخفیفہ کو شمار نہیں کیا بلکہ ان کو مضارع کے تابع کہتے ہیں۔

**فائدہ:** اسم فاعل ثلاثی مجرد سے اکثر طور **فَاعِلٌ** کے وزن پر آتا ہے، اور کبھی کبھی اسم فاعل، **فَاعِلٌ** کے علاوہ دوسرے وزن پر بھی آتا ہے جبکہ مبالغہ کے معنیٰ کے لیے ہو جیسے **عَلِیْمٌ** یہ اسم فاعل مبالغہ کے معنیٰ کے لیے ہے، صفت مشبہ نہیں ہے کیونکہ صفت مشبہ لازمی باب سے آتا ہے اور علم یعلم یہ متعدی باب ہے۔

**فائدہ:** اہل عرب ہر مصدر سے بارہ چیزیں مشتق کرتے ہیں یہ صرف ابتدائی طلباء کی سہولت کی خاطر کہا گیا ہے ورنہ حقیقت یہ ہے کہ اہل عرب ثلاثی مجرد کے مصدر سے آٹھ چیزیں مشتق کرتے ہیں۔ تین فعل یعنی ماضی، مضارع، امر اور پانچ اسماء یعنی اسم فاعل، اسم مفعول، اسم ظرف، اسم آلہ۔ اسم تفضیل۔

اور غیر ثلاثی مجرد سے چھ چیزیں نکالتے ہیں۔ تین فعل یعنی ماضی، مضارع، امر اور تین اسماء یعنی اسم فاعل، اسم مفعول، اسم ظرف۔

**فائدہ:** ثلاثی مجرد کے مصدر سے بننے والے ماضی کے تین وزن ہیں: **فَعَلَ، فَعِلَ، فَعُلَ** اور مضارع کے بھی تین وزن ہیں: **یَفْعِلُ، یَفْعَلُ، یَفْعُلُ.** اور تین کو تین کے ساتھ ضرب دینے سے نو (۹) صورتیں بنتی ہیں۔ اور ہر صورت کو باب کہا جاتا ہے، مگر ان میں سے تین صورتیں کلام عرب میں نہیں پائی جاتیں۔ نمبر شمار یہ ہیں: (۱) **فَعِلَ یَفْعُلُ** (۲) **فَعُلَ یَفْعِلُ** (۳) **فَعُلَ یَفْعَلُ.**

اور ان تین کے علاوہ باقی چھ صورتیں بچ گئیں۔ وہ یہ ہیں:

(۱) **فَعَلَ یَفْعِلُ** (۲) **فَعَلَ یَفْعُلُ** (۳) **فَعِلَ یَفْعَلُ** (۴) **فَعَلَ یَفْعَلُ** (۵) **فَعِلَ یَفْعِلُ** (۶) **فَعُلَ یَفْعُلُ.**

صرفی ان کو ''شش ابواب'' سے تعبیر کرتے ہیں۔

**فائدہ:** جن ابواب کی ماضی اور مضارع کے ''عین'' کلمہ کی حرکت میں موافقت ہو ان کو ''فروع الابواب'' کہتے ہیں اور وہ تین ہیں۔ اور جن ابواب کی ماضی اور مضارع کے ''عین'' کلمہ کی حرکت میں موافقت نہ ہو ان کو ''اصول الابواب'' یا ''ام الاصول'' کہا جاتا

ہے۔اس وجہ سے کہ ان میں اختلاف وتفریق، ردّوبدل زیادہ ہےاورفروع ابواب میں ردّوبدل قلیل ہے۔

**فروع الابواب یہ ہیں**:فَتَحَ يَفْتَحُ. حَسِبَ يَحْسِبُ. كَرُمَ يَكْرُمُ.

**ام الابواب یہ ہیں**:ضَرَبَ يَضْرِبُ. نَصَرَ يَنْصُرُ. سَمِعَ يَسْمَعُ.

**تصغیر کے اوزان**:

حروف کے اعتبار سے اسم تین قسم پر ہے:(۱) ثلاثی (۲) رباعی (۳) خماسی اگر اسم ثلاثی ہوتو اس کی تصغیر فُعَيْلٌ کے وزن پر ہوگی جیسے مَلَكٌ سے مُلَيْكٌ. اگر اسم رباعی ہوتو اس کی تصغیر فُعَيْعِلٌ کے وزن پر ہوگی جیسے جَعْفَرٌ سے جُعَيْفِرٌ۔ اگر اسم خماسی ہوتو اس کی تصغیر فُعَيْعِيْلٌ کے وزن پر ہوگی جیسے سَفَرْجُلٌ سے سُفَرْجِيْلٌ۔

**شعر علاماتِ اسم**:

لام و تنوین و حرف جر مسند الیہ منسوب داں
پس مصغر و تثنیہ مجموع و مضاف داں
پس تائے متحرکہ موصوف این علامات اسم داں
نظم کردم آنچہ دیدم در کتب نحویاں

**شعر علامات فعل**:

سین سوف جازمہ قد تائے ساکن امر داں
اتصال تائے فعلت نہی این علامات فعل داں

**شعر علاماتِ حرف**:

در حرف ہرگز نہ باشد اے عزیز
از علامات اسم و فعل ہیچ چیز

**فائدہ**: تانیث کی کل آٹھ علامتیں ہیں۔چاراسم میں اور چار فعل میں ہیں۔

فعل میں یہ ہیں:(۱) تائے ساکنہ ہوجیسے ضَرَبَتْ۔(۲) تائے متحرکہ مکسور ہوجیسے ضَرَبْتِ۔(۳) نون مفتوحہ ہوجیسے ضَرَبْنَ۔ (۴) یائے ساکنہ ہوجیسے تَضْرِبِيْنَ۔

اور جو چار اسم میں ہیں وہ یہ ہیں:(۱) الف مقصورہ زائدہ ہوجیسے حُبْلٰی۔(۲) الف ممدودہ زائدہ ہوجیسے حَمْرَاءُ۔

(۳) ایسی تائے متحرک کہ ہو جو حالت وقف میں ''ھاء'' بن جاتی ہو جیسے ضَــارِبَۃٌ۔(۴) تائے مقدرہ ہو جیسے اَرْضٌ جو اصل میں اَرْضَۃٌ تھا۔ دلیل یہ ہے کہ اس کی تصغیر اُرَیْضَۃٌ آتی ہے، اور قاعدہ ہے کہ شے کی تصغیر اس کو اس کے اصل کی طرف لوٹا دیتی ہے۔

کسی نے علامات تانیث کو شعر میں ذکر کیے ہیں ؎

| | |
|---|---|
| ہشت علامات مؤنث رابداں | تائے ساکن تائے متحرک رابخواں |
| الف مقصورہ و ممدودہ شمار | بعد ازاں کسرہ بداں اے یار غار |
| تائے مقدّرہ یائے ساکن رابگیر | بعد ازاں ہم نون مفتوح راپذیر |

## قلب مکانی

حروف کی ترتیب میں تقدیم وتاخیر کو قلب مکانی کہا جاتا ہے۔ قلب مکانی کلام عرب میں بہت جگہ واقع ہوا ہے تاکہ تقدیم وتاخیر سے ثقل ختم ہو جائے جیسے اَلْمَاعُوْنُ لیکن اس کا کوئی قاعدہ مقرر نہیں ہے اس کی تفصیل بڑی کتابوں میں ملاحظہ فرمائیں ۔

## میزان کلام عرب

میزان لغت میں ترازو کو کہتے ہیں۔ دنیا میں جتنی چیزیں ہیں ان سب کے تولنے کے لیے میزان مقرر ہیں، اسی طرح عربی کے کلموں کو تولنے کے لیے صرفیوں نے بھی میزان مقرر کیا ہے (فاء، عین، اور لام)۔ ان کا مجموعہ فَعَلَ ہے بمعنیٰ کام کرنا۔

**فائدہ**: صرفی حضرات میزان ان حروف کو کہتے ہیں جن کے ذریعے حروف اصلی اور حروف زائدہ کے درمیان فرق معلوم ہو کہ یہ حروف اصلی ہیں اور یہ حروف زائدہ ہیں۔

حروف کی دو قسمیں ہیں: ۱۔حروف اصلی ۲۔حروف زائدہ۔

**۱۔حروف اصلی کی تعریف اور حکم**: حروف اصلی وہ ہیں جو تمام گردانوں میں موجود ہوں خواہ مزید کے ہوں یا مجرد کے۔

حروف اصلی کا حکم یہ ہے کہ یہ ''فاء، عین اور لام'' کلمہ کے مقابلہ میں آتے ہیں۔ جیسے ضَرَبَ بروزن فَعَلَ.

**حروف زائدہ کی تعریف اور حکم**: حروف زائدہ وہ ہیں کہ جو تمام گردانوں میں موجود نہ ہوں بعض میں ہوں اور بعض میں نہ ہوں۔ جیسے اَکْرَمَ بروزن اَفْعَلَ.

حروف زائدہ کا حکم یہ ہے کہ یہ ''فاء، عین اور لام'' کلمہ کے مقابلہ میں نہیں ہوتے بلکہ اپنی جگہ برقرار رہتے ہیں جیسے تَــدَحْــرَجَ بروزن تَفَعْلَلَ.

**فائدہ**: انتیس (۲۹) حروف میں سے یہ حروف زائد آتے ہیں: ء، ل، ی، و، م، ت، ن، س، ا، ہ۔

حروف زائد کی حد میں کمی تو ظاہر بات ہے کہ کم از کم ایک حرف ہوگا۔ استقراء سے یہ بات ثابت ہے کہ وہ زیادتی جو کلمہ کے کسی حرف اصلی کے مکرر کر لینے سے ہو اس کو چھوڑ کر باقی کل زیادتی چاہے اشتقاق کی ہو، چاہے نقل باب کے لیے ہو، چاہے تو زین کے لیے ہو دس حروف میں ہوا کرتی ہے جس کو یاد کرنے کی سہولت کی خاطر حضرات نے کلمات بامعنیٰ میں جمع کیے ہیں، کوئی کہتا ہے ''نِھَــــایَۃٌ

مَسْئُولٍ" کسی نے ان دس حروف کو با معنیٰ مجموعہ "اَلْیَوْمَ تَنْسَاهَا" بنایا ہے۔اور کسی نے سَئَلْتُمُوْنِیْهَا بنایا ہے۔
مگر یہ یاد رہے کہ جہاں بھی یہ حروف نظر آئیں یہ ضروری نہیں کہ وہ زائد ہی ہوں گے بلکہ یہ حروف اصلی بھی ہو سکتے ہیں۔
حروف زائدہ کی تین قسمیں ہیں۔
۱۔زائد برائے اشتقاق ۲۔زائد برائے نقل باب ۳۔زائد برائے الحاق

## ۱۔زائد برائے اشتقاق:

ایک صیغہ سے دوسرا صیغہ بناتے وقت جس حرف کی زیادتی ہوتی ہے اس کو زائد برائے اشتقاق کہتے ہیں۔جیسے ضَرَبَ سے یَضْرِبُ بناتے وقت "یاء" زیادہ کیا ہے۔

## زائد برائے نقل باب:

ایک باب سے دوسرا باب بناتے وقت جو حرف زیادہ کیا جائے اس کو زائد برائے نقل باب کہتے ہیں۔جیسے خَرَجَ کے شروع میں ہمزہ لائے اور "خاء" کو ساکن کر دیا تو خَرَجَ سے اَخْرَجَ بن گیا۔

## زائد برائے الحاق:

ایک صیغہ کو دوسرے صیغے کے ہم شکل بناتے وقت جو زیادتی کی جائے اس کو زائد برائے الحاق کہتے ہیں۔جیسے جَلَبَ کو دَحْرَجَ کے ہم وزن بنانے کے لیے جَلَبَ کے آخر میں دوسری "باء" بڑھادی تو جَلَبَ سے جَلْبَبَ ہو گیا۔

**فائدہ**: جو زیادتی برائے اشتقاق ہو وہ مجرد کو مجرد برقرار رکھے گی،مزید نہیں بنائے گی۔جیسے ضَرَبَ سے یَضْرِبُ، ضَارِبٌ.
اور جو زیادتی برائے نقل باب یا برائے الحاق ہو تو وہ مجرد کو ضرور مزید بنائے گی۔جیسے کَرُمَ مجرد ہے جب اس کے شروع میں ہمزہ زیادہ کیا تو اب مزید بن گیا اَکْرَمَ بروزن اَفْعَلَ.

**فائدہ**: زائد برائے اشتقاق اور زائد برائے نقل باب غرض معنوی کے لیے لائے جاتے ہیں اور زائد برائے الحاق غرض لفظی کے لیے لایا جاتا ہے۔

**فائدہ**: صرفیوں کے ہاں زوائد میں سے زائد برائے نقل باب اور زائد برائے الحاق کا اعتبار ہوتا ہے، زائد برائے اشتقاق کا اعتبار نہیں ہوتا۔اسی وجہ سے ضَرَبَ یَضْرِبُ کو ثلاثی مجرد کہا جاتا ہے۔

**فائدہ**: جب کسی کلمہ میں ابتداء اور آخر والی زیادتی کا تعارض ہو جائے تو آخر والی زیادتی معتبر ہو گی۔جیسے مَیْدَانٌ بروزن فَعْلَانٌ.

**فائدہ**: حروف اصلی اور حروف زائد مل کر افعال میں چھ تک اور اسماء میں سات تک آسکتے ہیں۔بغیر تائے تانیث، یائے نسبت،

علامت تثنیہ اور جمع کے۔ فعل کی مثال: اِحْرَنْجَمَ بروزن اِفْعَنْلَلَ ، اسم کی مثال اِصْطَفْلِیْنٌ بروزن فِعْلَلِلِیْنٌ.

## حروف اصلی

حروف اصلی ثلاثی میں تین ہیں: ''فاء، عین، ایک لام'' جیسے ضَرَبَ ، فَعَلَ . حروف اصلی رباعی میں چار ہیں: ''فاء، عین، اور دو لام'' جیسے دَحْرَجَ ، فَعْلَلَ . خماسی میں حروف اصلی پانچ ہیں: ''فاء، عین اور تین لام'' جیسے جَحْمَرِشٌ ، فَعْلَلِلٌ .

ثلاثی، رباعی اور خماسی ہر ایک کی دو دو قسمیں ہیں۔ انہی کو ''شش اقسام'' سے تعبیر کیا جاتا ہے۔

## بحث ہفت اقسام

**فائدہ**: عربی میں استعمال ہونے والے حروف کی تعداد انتیس (۲۹) ہے جبکہ بعض حضرات حروف تہجی کی تعداد اٹھائیس (۲۸) بتاتے ہیں، ان کے نزدیک انتیس (۲۹) حروف میں سے ''الف'' کوئی مستقل حرف نہیں ہے کیونکہ یہ بذات خود نہیں پڑھا جاتا ہے، اس کو اکیلے پڑھنا محال ہے۔ اور جو حضرات حروف تہجی کی تعداد انتیس بتاتے ہیں ان کے نزدیک ''الف'' کو الگ پڑھنا اگرچہ محال تو ہے لیکن یہ علیحدہ حرف ہے۔

پھر ان انتیس (۲۹) حروف میں سے تین انتہائی بیمار (ثقیل) ہیں یعنی حروف علت کہ ان میں بوجہ ثقل کے تغیر وتبدل بہت زیادہ ہوتا ہے۔

حرف علت نام کردند واؤ الف و یای را
ہر کہ را درد درسر ناچار گوید وی را
چونکہ عجمی در مصیبت زود گوید ہای ہای
ہمچناں عربی بوقت ضرر گوید وای وای

اور باقی حروف میں سے ایک ہمزہ ہے کہ اس میں قدرے تھوڑی تبدیلی ہوتی ہے۔ باقی سارے حروف تندرست وصحیح ہیں اور اگر باقی حروف میں سے کوئی حرف دو مرتبہ آئے تو اس کو تضعیف کہتے ہیں یہ بھی ایک قسم کی بیماری (ثقل) ہے۔

**فائدہ**: نحوی حضرات کی نظر کلمہ کے آخری حرف پر ہوتی ہے کہ آیا حرف علت ہے یا نہیں؟ اس لیے وہ دو قسمیں بناتے ہیں۔ (۱) صحیح یا جاری مجریٰ صحیح، (۲) ناقص۔ اس کے مدمقابل صرفی حضرات کی پورے کلمہ پر نظر ہوتی ہے کہ ''فاء'' کلمہ کے مقابل کیا ہے؟ ''عین'' کلمہ کے مقابلہ میں کیا ہے اور ''لام'' کلمہ کے مقابلہ میں کیا ہے؟ حرف علت ہے یا ہمزہ یا دو حرف صحیح ایک جنس کے؟ وغیرہ۔۔ ان سب پر ان کی نظر ہوتی ہے۔

پھر بعض حضرات کے نزدیک اسم وفعل کی حروف کی صحت وسقم ہونے کے اعتبار سے دو قسمیں ہیں۔ بعض کے نزدیک کل چار قسمیں ہیں اور بعض کے نزدیک سات قسمیں ہیں، انہی آخری حضرات میں سے صاحب ''ارشاد الصرف'' بھی ہیں۔ انہی کے طرز پر

صیغے بیان کریں گے ان شاء اللہ۔ وہ سات قسمیں کسی شاعر نے اس طرح بیان کیے ہیں:

صحیح است و مثال است و مضاعف
لفیف و ناقص مہموز و اجوف

اوران کے لغوی معنیٰ بھی کسی نے نظم میں بند کیے ہیں:

صحیح تندرست و مثال مانند
مہموز کوز پشت و مضاعف دو چند
اجوف میان خالی لفیف پیچند
ناقص دم بریدہ ہمہ را پسند

**۱۔صحیح کی تعریف:** صحیح وہ کلمہ ہے کہ جس کے ''فاء، عین اور لام'' کلمہ کے مقابلہ میں نہ ہمزہ ہو، نہ کوئی حرف علت ہو اور نہ ہی دو حرف صحیح ایک جنس کے ہوں۔ جیسے ضَرَبَ، ضَرْبًا بروزن **فَعَلَ، فَعْلًا**.

**۲۔مثال کی تعریف:** مثال وہ کلمہ ہے جس کے ''فاء'' کے مقابلہ میں حرف علت ہو۔

پھر مثال دو قسم پر ہے۔ ۱۔مثال واوی ۲۔مثال یائی۔

مثال واوی: وہ کلمہ ہے کہ جس کے ''فاء'' کلمہ کے مقابلہ میں حرف علت میں سے ''واؤ'' ہو۔ جیسے **وَعَدَ وَعْدًا** بروزن **فَعَلَ فَعْلًا**.

مثال یائی: وہ کلمہ ہے کہ جس کے ''فاء'' کلمہ کے مقابلہ میں حروف علت میں سے ''یاء'' ہو۔ جیسے **یَسَرَ یَسْرًا** بروزن **فَعَلَ فَعْلاً**.

**۳۔اجوف کی تعریف:** اجوف وہ کلمہ ہے کہ جس کے ''عین'' کلمہ کے مقابلہ میں حرف علت ہو۔

پھر اجوف دو قسم پر ہے: ۱۔اجوف واوی ۲۔اجوف یائی۔

اجوف واوی: وہ کلمہ ہے کہ جس کے ''عین'' کلمہ کے مقابلہ میں حرف علت میں سے ''واؤ'' ہو۔ جیسے **قَوَلَ قَوْلٌ** بروزن **فَعَلَ فَعْلٌ**.

اجوف یائی: وہ کلمہ ہے کہ جس کے ''عین'' کلمہ کے مقابلہ میں حروف علت میں سے ''یاء'' ہو۔ جیسے **بَیَعَ بَیْعٌ** بروزن **فَعَلَ فَعْلٌ**.

**۴۔ناقص کی تعریف:** ناقص وہ کلمہ ہے کہ جس کے ''لام'' کلمہ کے مقابلہ میں حرف علت ہو۔

پھر ناقص دو قسم پر ہے: ۱۔ناقص واوی ۲۔ناقص یائی۔

ناقص واوی: وہ کلمہ ہے کہ جس کے ''لام'' کلمہ کے مقابلہ میں حروف علت میں سے ''واؤ'' ہو۔ جیسے **دَعَوَ دَعْوٌ** بروزن **فَعَلَ فَعْلٌ**.

ناقص یائی: وہ کلمہ ہے کہ جس کے ''لام'' کلمہ کے مقابلہ میں حروف علت میں سے ''یاء'' ہو۔ جیسے **رَمَیَ رَمْیٌ** بروزن **فَعَلَ فَعْلٌ**.

**۵۔مہموز کی تعریف:** مہموز وہ ہے کہ جس کے ''فاء، عین اور لام'' کلمہ کے مقابلہ میں ہمزہ ہو۔

پھر مہموز تین قسم پر ہے: ۱۔مہموز الفاء ۲۔مہموز العین ۳۔مہموز اللام۔

مہموز الفاء: وہ کلمہ ہے جس کے ''فاء'' کلمہ کے مقابلہ میں ہمزہ ہو۔ جیسے **اَمَرَ اَمْرٌ** بروزن **فَعَلَ فَعْلٌ**.

مہموز العین: وہ کلمہ ہے کہ جس کے ''عین'' کلمہ کے مقابلہ میں ہمزہ ہو۔ جیسے **سَئَلَ سَئْلٌ** بروزن **فَعَلَ فَعْلٌ**.

مہموز اللام: وہ کلمہ ہے کہ جس کے ''لام'' کلمہ کے مقابلہ میں ہمزہ ہو۔ جیسے **قَرَءَ قَرْءٌ** بروزن **فَعَلَ فَعْلٌ**.

**۶۔مضاعف کی تعریف**: مضاعف وہ کلمہ ہے کہ جس کے ''فاء، عین اور لام'' کلمہ کے مقابلہ میں دو حرف صحیح ایک جنس کے ہوں۔

پھر مضاعف کی دو قسمیں ہیں: ۱۔مضاعف ثلاثی ۲۔مضاعف رباعی

مضاعف ثلاثی: مضاعف ثلاثی وہ کلمہ ہے کہ جس میں دو حرف صحیح ایک جنس کے حروف اصلی کے مقابلہ میں ہوں۔ جیسے **مَدَّ مَدٌّ** بروزن **فَعَلَ فَعْلٌ**.

مضاعف رباعی: مضاعف رباعی وہ کلمہ ہے کہ جس میں دو حروف تکرار کے ساتھ آئے ہوں جیسے **زَلْزَلَ زِلْزَالًا** بروزن **فَعْلَلَ فِعْلَالًا**.

**۷۔لفیف کی تعریف**: لفیف اس کو کہتے ہیں کہ جس کے ''فاء، عین اور لام'' کلمہ کے مقابلہ میں حرف علت ہو۔

لفیف دو قسم پر ہے: ۱۔لفیف مقرون ۲۔لفیف مفروق۔

لفیف مقرون: وہ ہے کہ جس کے حروف اصلی کے مقابلہ میں دو حرف علت ملے ہوئے ہوں۔ جیسے **طَوٰی طَیٌّ** بروزن **فَعَلَ فَعْلٌ**.

لفیف مفروق: وہ ہے کہ جس کے حروف اصلی کے مقابلہ میں دو حرف علت جدا جدا ہوں۔ جیسے **وَقٰی وَقْیٌ** بروزن **فَعَلَ فَعْلٌ**.

حروف جارہ سترہ ہیں:

باء تاء کاف و لام واؤ منذ و مذ خلا
ربَّ حاشا من عدا فی عن الٰی حتّٰی علَا

حروف ناصبہ چار ہیں:

اَنْ لَنْ پس کَیْ اِذَنْ
این چار حرف معتبر
نصب مستقبل کنند این جملہ دائم اقتضاء

**حروف ناصبہ کا لفظی ومعنوی عمل**: یہ حروف تثنیہ وجمع مذکر غائب وحاضر اور واحد مؤنث حاضر کے صیغوں سے نون اعرابی کو گراتے ہیں اور دو صیغوں میں کچھ عمل نہیں کرتے یعنی جمع مؤنث غائب وحاضر اور باقی صیغوں میں نصب دیتے ہیں اور معنوی عمل ہر ایک کا جدا ہے۔

اَنْ : (یہ کہ) یہ فعل مضارع پر داخل ہو کر اعرابی تبدیلی کے ساتھ ساتھ معنوی تبدیلی یعنی مضارع کو مصدر کے معنی میں کر دیتا ہے بھی پیدا کرتا ہے۔ **اَنْ یَّخْسِفَ بِکُمْ** : یہ کہ دھنسادے ساتھ تمہارے۔

**لَنْ**:(ہرگزنہیں) یہ مضارع سے حال کا ترجمہ ختم کر کے مستقبل کا ترجمہ لائے گا۔

**اِنَّھُمْ لَنْ یُّغْنُوْا عَنْکَ مِنَ اللہِ شَیْئاً**: بلاشبہ وہ ہرگزنہیں کام آئیں گے آپ کے اللہ (کے عذاب) سے کچھ بھی۔

**لام کَیْ**: (کہ) یہ مضارع کے صیغے کے شروع میں متّصل ہوکر آتا ہے اس کا ظاہری پہچان یہ ہے کہ اگر یہ درج کلام میں آئے تب بھی یہ لام کئی اپنی اعراب یعنی کسرہ کو برقرار رکھ کر کے آئے گا۔ یہ علت وسبب بیان کرنے کیلئے آتا ہے۔ جیسے **وَلِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِه** : تاکہ تم تلاش کرو اس کا فضل۔

**اِذَنْ** : فعل مضارع کو مستقبل کے معنٰی کیلئے خاص کر دیتا ہے اور جواب و جزاء کیلئے استعمال ہوتا ہے۔

**سات مقامات میں ''اَنْ'' مصدر یہ مقدر ہوکر فعل مضارع کو نصب دیتا ہے:**

۱۔حتّٰی کے بعد جیسے **حَتّٰی یَرْجِعَ اِلَیْنَا مُوْسیٰ**، ۲۔لام کئی کے بعد۔ جیسے **لِیَغْفِرَلَکَ اللّٰہُ**، ۳۔لام جحد کے بعد، (لام جحد وہ لام ہے جو کَانَ منفیہ کی خبر پر زائد واقع ہو)۔ جیسے **مَا کَانَ اللّٰہُ لِیُعَذِّبَھُمْ**، ۴۔واؤصرف کے بعد۔ (واوِصرف وہ واؤ ہے جو معطوف کو معطوف علیہ کے حکم میں داخل نہ ہونے دئے) جیسے **جَاھَدُوْا مِنْکُمْ وَ یَعْلَمَ الصَّابِرِیْنَ**، ۵۔اس فاء کے بعد بھی مقدر ہوتا ہے جو چھ چیزوں کے جواب پر داخل ہو: امر، نہی، نفی استفہام، تمنی اور غرض۔ ۶۔اَوْ بمعنیٰ ''اِلیٰ اَنْ'' یا ''اِلَّا اَنْ'' کے بعد جیسے **لَاَلْزِمَنَّکَ اَوْ تَقْضِیْ حَقِّیْ**، ۷۔واؤعطف کے بعد جبکہ معطوف علیہ اسم صریح ہو۔ جیسے **اَعْجَبَنِیْ قِیَامَکَ وَ تُخْرِجَ**.

حروف جوازم پانچ ہیں:

اِنْ و لَم لمّا و لام امر لائے نہی نیز
پانچ حرف این جازم فعل ہر یک بے ھا

**ہمزہ قطعی نو ہیں**: ہمزہ باب افعال، واحد متکلم، اسم تفضیل وجمع واعلام و بناء ونداء وفعل التعجب۔ جیسے **اَکْرَمَ، اَضْرِبُ، اَحْسَنُ، اَصْحَابُ، اَحْمَدُ، اِنَّ، اَنَّ** وغیرہ، **اَزَیْدٌ قَائِمٌ، مَا اَضْرَبَهٗ وَ اَضْرِبُ**.

**<u>نون کے بارے میں فائدہ</u>**: نون دوقسم پر ہے: اصلی اور زائد۔ اصلی جیسے **اَذِنَ، اَنَسَ، نَصَرَ، عَنَبَ**. نون زائدہ دوقسم پر ہے: متحرک اور ساکن۔ متحرک دوقسم پر ہے: عوضی اور غیرعوضی۔ غیرعوضی بھی دوقسم پر ہے مشدد اور مخفف۔ اس مشدد غیرعوضی کو نون ثقیلہ کہتے ہیں اور مخفف یہ جمع مؤنث سالم کی علامت ہے اور یہ مبنی ہے، اس کو نون ضمیری بھی کہتے ہیں جو باوجود عوامل نواصب یا جوازم کے داخل ہونے کے حذف نہیں ہوتا۔

اگر نون تاکید نہ ہو بلکہ کلمہ کے آخر میں اپنی اصلی حالت پر برقرار رکھنے کے لیے ہوتو اسے نون وقایہ کہتے ہیں اور اگر ماقبل اس کا ''الف'' ساکن ہوتو اس کو الف ونون زائدتان کہتے ہیں۔

پھرعوضی دوقسم پر ہے۔(۱)ضمہ کے بدلہ میں ہوگا، (۲)ضمہ اورتنوین دونوں کے بدلہ میں ہوگا۔اگرضمہ کے بدلے میں ہےتو وہ فعل کے سات صیغوں میں پائی جاتی ہےاوراس کونون اعرابی کہتے ہیں اوراگردوسری صورت ہےتو ایسانون اسم میں ہوگا،اوراس نون کونون تثنیہ ونون جمع کہتے ہیں۔

**فعل مضارع میں نون زائد تین قسم کے ہیں**:۱۔نون اعرابی جس کااوپرذکرہوا، ۲۔نون ضمیری یہ صرف دوصیغوں میں ہوتاہےجمع مؤنث غائب جیسے یَضْرِبْنَ، اورجمع مؤنث حاضرجیسے تَضْرِبْنَ، ۳۔نون تاکیدی جوسب صیغوں میں آتاہے۔

# قرآن مجید کی سورتوں کی فہرست

